ہو سکے گا ــــ تر لوچن ــــ تم یہ مجھے دے دو۔ میں انھیں گوندھ کر اپنے لئے ایک فسٹ کلاس بٹوا بنواؤں گی!"

اب تر لوچن کی ڈاڑھی میں چنگاریاں بھڑکنے لگیں۔ وہ بڑی سنجیدگی سے موزیل سے مخاطب ہوا "میں نے آج تک تمہارے مذہب کا مذاق نہیں اڑایا ــــ تم کیوں اڑاتی ہو ــــ دیکھو کسی کے مذہبی جذبات سے کھیلنا اچھا نہیں ہوتا ــــ میں یہ کبھی برداشت نہ کرتا۔ مگر صرف اس لئے کرتا رہا ہوں کہ مجھے تم سے بے پناہ محبت ہے ــــ کیا تمہیں اس کا پتہ نہیں"؟

موزیل نے تر لوچن کی ڈاڑھی سے کھیلنا بند کر دیا۔ "مجھے معلوم ہے"!

"پھر" تر لوچن نے اپنی ڈاڑھی کے بال بڑی صفائی سے تہہ کئے اور موزیل کے دانتوں سے پنیں نکال لیں۔ "تم اچھی طرح جانتی ہو کہ میری محبت بکواس نہیں ــــ میں تم سے شادی کرنا چاہتا ہوں"۔

"مجھے معلوم ہے"۔ بالوں کو ایک خفیف سا جھٹکا دے کر وہ اٹھی اور دیوار سے لٹکی ہوئی تصویر کی طرف دیکھنے لگی۔ "میں بھی قریب قریب یہی فیصلہ کر چکی ہوں کہ تم سے شادی کروں گی"۔

تر لوچن اچھل پڑا۔ "سچ"!

موزیل کے عنابی ہونٹ بڑی موٹی مسکراہٹ کے ساتھ کھلے اور اس کے سفید مضبوط دانت ایک لحظے کے لئے چمکے۔ "ہاں"۔

ترلوچن نے اپنی نصف لپٹی ہوئی ڈاڑھی ہی سے اس کو اپنے سینے
کے ساتھ بھینچ لیا۔ تو..... تو کب؟"
موذیل الگ ہٹ گئی۔ "جب تم اپنے یہ بال کٹوا دو گے"
ترلوچن اس وقت جو ہو سو ہو، بنا تھا۔ اس نے کچھ نہ سوچا۔
اور کہہ دیا "میں کل ہی کٹوا دوں گا"
موذیل فرش پر ٹیپ ڈانس کرنے لگی "تم بکواس کرتے ہو ترلیچ
تم میں اتنی ہمت نہیں ہے"
اس نے ترلوچن کے دل و دماغ سے مذہب کے رہے سہے خیال
کو باہر نکال پھینکا۔ "تم دیکھ لو گی"
"دیکھ لوں گی" اور وہ تیزی سے آگے بڑھی۔ ترلوچن کی مونچھوں
کو چوما۔ اور "پھوں پھوں" کرتی باہر نکل گئی۔
ترلوچن نے رات بھر کیا سوچا وہ کن کن اذیتوں
سے گذرا، اس کا تذکرہ فضول ہے، اس لئے کہ دوسرے روز اس
نے فورٹ میں اپنے کیس کٹوا دیئے۔ اور ڈاڑھی بھی منڈوا دی۔
یہ سب کچھ ہوتا رہا اور وہ آنکھیں میچے رہا جب سارا
معاملہ صاف ہو گیا۔ تو اس نے آنکھیں کھولیں اور دیر تک اپنی شکل
آئینے میں دیکھتا رہا۔ جس پر بمبئی کی حسین سے حسین لڑکی بھی کچھ دیر
کے لئے غور کرنے پر مجبور ہو سکتی ہے۔
ترلوچن وہی عجیب و غریب ٹھنڈک محسوس کرنے لگا جو سیلون
سے باہر نکل کر اس کو لگی تھی۔ اور دیر تک اس کو چھیڑتی اور گدگداتی
رہی تھی۔ اس نے ٹیرس پر تیز تیز چلنا شروع کر دیا جہاں ٹینکوں

اور نلوں کا ایک ہجوم تھا۔ وہ چاہتا کہ اس داستان کا بقایا حصہ اس کے دماغ میں نہ آئے۔ مگر وہ آئے بغیر نہ رہا۔

بال کٹوا کر وہ پہلے دن گھر سے باہر نہیں نکلا تھا۔ اس نے اپنے نوکر کے ہاتھ دوسرے روز صبح موذیل کو چٹ بھیجی۔ کہ اس کی طبیعت ناساز ہے۔ تھوڑی دیر کے لئے آ جائے۔ موذیل آئی ترلوچن کو بالوں کے بغیر دیکھ کر پہلے وہ ایک لمحے کے لئے ٹھٹکی پھر "مائی ڈارلنگ ترلوچ" کہہ کر اس کے ساتھ لپٹ گئی۔ اور اس کا سارا چہرہ عنابی کر دیا۔

اس نے ترلوچن کے صاف اور ملائم گالوں پہ ہاتھ پھیرا۔ اس کے چھوٹے چھوٹے انگریزی وضع کے کٹے ہوئے بالوں میں اپنی انگلیوں سے کنگھی کی۔ اور عربی زبان میں نعرے مارتی رہی۔ اس نے اس قدر شور مچایا۔ کہ اس کی ناک سے پانی بہنے لگا۔ موذیل نے نے جب اسے محسوس کیا۔ تو اپنے سکرٹ کا گھیرا اٹھایا اور اسے پونچھنا شروع کر دیا۔ ترلوچن شرما گیا۔ اس نے سکرٹ نیچی کی اور سرزنش کے طور پر اس سے کہا "نیچے کچھ پہن تو لیا کرو۔"

موذیل پہ اس کا کچھ اثر نہ ہوا۔ باسی اور جگہ جگہ سے اکھڑی ہوئی لپ اسٹک لگے ہونٹوں سے مسکرا کر اس نے صرف اتنا کہا۔ "مجھے بڑی گھبراہٹ ہوتی ہے ایسے ہی چلتا ہے۔"

ترلوچن کو وہ پہلا دن یاد آ گیا۔ جب وہ اور موذیل دونوں ٹکرا گئے تھے۔ اور آپس میں کچھ عجیب طرح گڈمڈ ہو گئے تھے۔ مسکرا کر

اس نے موذیل کو اپنے سینے سے لگالیا "شادی کل ہوگی۔"
"ضرور!" موذیل نے ترلوچن کی ملائم ٹھوڑی پر اپنے ہاتھ کی پشت پھیری۔

طے یہ ہوا کہ شادی پونہ میں ہو۔ چونکہ سول میرج تھی اس لئے ان کو دس پندرہ دن کا نوٹس دینا تھا۔ عدالتی کارروائی تھی اس لئے مناسب یہی خیال کیا گیا۔ کہ پونہ بہتر ہے۔ پاس ہے اور ترلوچن کے وہاں کئی دوست بھی ہیں۔ دوسرے روز انھیں پروگرام کے مطابق پونہ روانہ ہو جانا تھا۔

موذیل فورٹ کے ایک سٹور میں سیلز گرل تھی۔ اس سے کچھ فاصلے پر ٹیکسی اسٹینڈ تھا۔ بس یہیں موذیل نے اس کو انتظار کرنے کے لئے کہا تھا ______ ترلوچن مقررہ وقت پر وہاں پہنچا۔ ڈیڑھ گھنٹہ انتظار کرتا رہا مگر وہ نہ آئی۔ دوسرے روز اسے معلوم ہوا کہ وہ اپنے ایک پرانے دوست کے ساتھ جس نے تازہ تازہ موٹر خریدی ہے۔ دیولالی گئی۔۔ اور ایک غیر معین عرصے کے لئے وہاں رہے گی۔

ترلوچن پر کیا گذری ؟ یہ ایک بڑی لمبی کہانی ہے۔ قصہ مختصر یہ ہے کہ اس نے جی کڑا کیا۔ اور موذیل کو بھول گیا۔ اتنے میں اس کی ملاقات کرپال کور سے ہوگئی۔ اور وہ اس سے محبت کرنے لگا۔ اور تھوڑے ہی عرصے میں اس نے محسوس کیا۔ کہ موذیل بہت واہیات لڑکی تھی۔ جس کے دل کے ساتھ پر لگے ہوئے تھے۔ اور جو چڑوں کی مانند ایک جگہ سے دوسری جگہ پھدکتا رہتا تھا

اس احساس سے اس کو ایک گونہ تسکین ہوئی تھی کہ موزیل سے
شادی کی غلطی نہ کر بیٹھا۔

لیکن اس کے باوجود کبھی کبھی موزیل کی یاد ایک چٹکی کی مانند اس
کے دل کو پکڑ لیتی تھی۔ اور پھر چھوڑ کر رگڑتے لگاتی غائب ہو جاتی تھی ۔
وہ بے حیا تھی بے مروت تھی اس کو کسی کے جذبات کا پاس نہیں تھا
پھر بھی وہ ترلوچن کو پسند تھی اسی لئے وہ کبھی کبھی اس کے متعلق
سوچنے پر مجبور ہو جاتا تھا کہ وہ دیولالی میں اتنے عرصے سے کیا کر رہی ہے
اسی آدمی کے ساتھ ہے جس نے نئی نئی کار خریدی تھی۔ یا اسے
چھوڑ کر کسی اور کے پاس چلی گئی ہے ——— اس کو اس خیال سے
سخت کوفت ہوتی تھی کہ وہ اس کے سوا کسی اور کے پاس ہوگی۔ حالانکہ اس
کو موزیل کے کردار کا بخوبی علم تھا۔

وہ اس پر سینکڑوں نہیں ہزاروں خرچ کر چکا تھا۔ لیکن اپنی مرضی
سے ورنہ موزیل مہنگی نہیں تھی۔ اس کو بہت سستی قسم کی چیزیں پسند
آتی تھیں۔ ایک مرتبہ ترلوچن نے اسے سونے کے ٹوپس دینے کا ارادہ
کیا جو اسے بہت پسند تھے۔ مگر اسی دکان میں موزیل جھوٹے، بھڑکیلے
اور بہت سستے آویزوں پر مر مٹی اور سونے کے ٹوپس چھوڑ کر ترلوچن
سے منتیں کرنے لگی کہ وہ اسے وہی خرید دے۔

ترلوچن اب تک نہ سمجھ سکا تھا کہ موزیل کس قماش کی لڑکی ہے
کس آب و گل سے بنی ہے وہ گھنٹوں اس کے ساتھ لیٹی رہتی تھی اس کو
چومنے کی اجازت دے دیتی تھی وہ صابن کا سارا صابن کی مانند اس
کے جسم پر پھر جاتا تھا۔ مگر وہ اس کو اس سے آگے ایک انچ بڑھنے نہ

دیتی تھی۔ اس کو چڑانے کی خاطر اتنا کہہ دیتی تھی تم سکھ ہو مجھے تم سے نفرت ہے۔"

ترلوچن اچھی طرح محسوس کرتا تھا کہ موذیل کو اس سے نفرت نہیں۔ اگر ایسا ہوتا تو وہ اس سے کبھی نہ ملتی۔ برداشت کا مادہ اس میں رتی بھر بھی نہیں تھا۔ وہ کبھی دو برس اس کی صحبت میں نہ گزارتی دو ٹوک فیصلہ کر دیتی۔ انڈرویئر اس کو ناپسند تھے۔ اس لئے کہ ان سے اس کو الجھن ہوتی تھی۔ ترلوچن نے کئی بار اس کو ان کی اشد ضرورت سے آگاہ کیا اس کو شرم و حیا کا واسطہ دیا مگر اس نے یہ چیز کبھی نہ پہنی۔

ترلوچن جب اس سے حیا کی بات کرتا تھا تو وہ چڑ جاتی تھی۔ "یہ حیا ویا کیا بکواس ہے ـــــ اگر تمہیں اس کا کچھ خیال ہے تو اپنی آنکھیں بند کر لیا کرو ـــــ تم مجھے یہ بتاؤ کونسا لباس ہے جس میں آدمی دکھائی نہیں دیتا... یا جس میں سے تمہاری نگاہیں پار نہیں ہو سکتیں ـــــ مجھ سے ایسی بکواس نہ کیا کرو ـــــ تم سکھ ہو ـــــ مجھے معلوم ہے کہ تم پتلون کے نیچے ایک سلی سا انڈرویئر پہنتے ہو جو نیکرے سے ملتا جلتا ہے ـــــ یہ بھی تمہاری داڑھی اور سر کے بالوں کی طرح تمہارے مذہب میں شامل ہے ـــــ شرم آنی چاہئے تمہیں ـــــ اتنے بڑے ہو گئے ہو اور ابھی تک یہی سمجھتے ہو کہ تمہارا مذہب انڈرویئر میں چھپا بیٹھا ہے۔"

ترلوچن کو شروع شروع میں یہ باتیں سن کر غصہ آتا تھا مگر بعد میں غور و فکر کرنے پر وہ کبھی کبھی لڑھک جاتا تھا۔ اور سوچتا تھا کہ موذیل کی باتیں شاید نادرست نہیں۔ اور جب اس نے اپنے کیسوں اور داڑھی کا صفایا کرا دیا تھا تو اسے قطعی طور پر ایسا محسوس ہوا

تھا کہ نہ بیکار اتنے دنوں بالوں کا اتنا بوجھ اٹھائے اٹھائے پھرا جس کا کوئی مطلب نہیں تھا۔

پانی کی ٹنکی کے پاس پہونچ کر ترلوچن رک گیا۔ موذیل کو ایک بڑی موٹی گالی دے کر اس نے اس کے متعلق سوچنا بند کردیا ——— کرپال کور ایک پاکیزہ لڑکی جس سے اس کو محبت ہوئی تھی۔ خطرے میں تھی۔ وہ ایسے محلے میں تھی۔ جس میں کٹر قسم کے مسلمان۔ بستے تھے اور وہاں دو تین وارداتیں بھی ہو چکی تھیں ——— لیکن مصیبت یہ تھی کہ وہاں اڑتالیس گھنٹے کا کرفیو تھا۔ مگر کرفیو کی کون پرواہ کرتا ہے۔ اس چالی کے مسلمان اگر چاہتے تو اندر ہی اندر کرپال کور، اس کی ماں، اس کے باپ کا بڑی آسانی کے ساتھ صفایا کر سکتے تھے۔

ترلوچن سوچتا سوچتا پانی کے موٹے نل پر بیٹھ گیا ——— اس کے سر کے بال اب کافی لمبے ہو گئے تھے۔ اس کو یقین تھا کہ ایک برس کے اندر اندر یہ پورے کیسوں میں تبدیل ہو جائیں گے۔ اس کی داڑھی تیزی سے بڑھی تھی۔ مگر وہ اسے بڑھانا نہیں چاہتا تھا فورٹ میں ایک باربر تھا۔ وہ اس صفائی سے اسے تراشتا تھا کہ تراشی ہوئی دکھائی نہیں دیتی تھی۔

اس نے اپنے لمبے اور ملائم بالوں میں انگلیاں پھیریں اور ایک سرد آہ بھری۔ اٹھنے کا ارادہ ہی کر رہا تھا کہ اسے کھڑاؤں کی کرخت آواز سنائی دی۔ اس نے سوچا کون ہو سکتا ہے ———؟ بلڈنگ میں کئی یہودی عورتیں تھیں۔ جو سب کی سب گھر میں کھڑاؤں پہنتی تھیں ——— آواز قریب آتی گئی۔ ایک دم اس نے دوسری

ٹنکی کے پاس موزدیل کو دیکھا جو یہودیوں کی خاص وضع کا ڈھیلا ڈھالا لمبا کرتا پہنے بڑے زور کی انگڑائی لے رہی تھی ــــ اس زور کی کہ ترلوچن کو محسوس ہوا کہ اس کے آس پاس کی ہوا چٹخ جائے گی۔

ترلوچن پانی کے نل پر سے اٹھا ــــ اس نے سوچا: "یہ ایکا ایکی کہاں سے نمودار ہو گئی ــــــ اور اس وقت بیرس پر کیا کرنے آئی ہے۔"

موزیل نے انگڑائی لی ــــــــ اب ترلوچن کی ہڈیاں چٹخنے لگیں۔

ڈھیلے ڈھالے کرتے میں اس کی مضبوط چھاتیاں دھڑکیں ــ ترلوچن کی آنکھوں کے سامنے کئی گول گول اور چپٹے چپٹے نیل ابھر آئے۔

وہ زور سے کھانسا۔ موزیل نے پلٹ کر اس کی طرف دیکھا۔ اس کا رد عمل بالکل خفیف تھا کھڑاؤں گھسٹتی وہ اس کے پاس آئی اور اس کی ننھی منی داڑھی دیکھنے لگی: "تم پھر سکھ بن گئے ہو ترلوچن؟"

داڑھی کے بال ترلوچن کو چبھنے لگے۔

موزیل نے آگے بڑھ کر اس کی ٹھوڑی کے ساتھ اپنے ہاتھ کی پشت رگڑی اور مسکرا کر کہا "اب یہ برش اس قابل ہے کہ میری نیوی بلو سکرٹ صاف کر سکے ــــــــ مگر وہ تو وہیں دیوالی میں رہ گئی ہے"

ترلوچن خاموش رہا۔

موزیل نے اس کے بازو کی چٹکی لی "بولتے کیوں نہیں سردار

صاحب؟"

ترلوچن اپنی پچھلی بیوقوفیوں کا اعادہ نہیں کرنا چاہتا تھا تاہم اس نے صبح کے ملگجے اندھیرے میں موذیل کے چہرے کو غور سے دیکھا ——— کوئی خاص تبدیلی واقع نہیں ہوئی تھی۔ البتہ صرف وہ پہلے سے کچھ کمزور نظر آتی تھی۔ ترلوچن نے اس سے پوچھا "بیمار رہی ہو؟"

"نہیں" موذیل نے اپنے تراشے ہوئے بالوں کو ایک خفیف سا جھٹکا دیا۔

"پہلے سے کمزور دکھائی دیتی ہو؟"

"میں ڈائٹنگ کر رہی ہوں" موذیل پانی کے موٹے نل پر بیٹھ گئی۔ اور کھڑاؤں فرش کے ساتھ بجانے لگی ——— "تم گویا کہ اب پھر نئے سرے سے سکھ بن رہے ہو؟"

ترلوچن نے کسی قدر ڈھٹائی سے جواب دیا۔ "ہاں"۔

"مبارک ہو"۔ موذیل نے ایک کھڑاؤں پیر سے اتار لی اور پانی کے نل پر بجانے لگی"۔ کسی اور لڑکی سے محبت کرنی شروع کر دی کیا؟"

ترلوچن نے آہستہ سے کہا۔ "ہاں"۔

"مبارک ہو ——— اس بلڈنگ کی ہے کوئی؟"

نہیں"

"یہ بہت بری بات ہے" موذیل کھڑاؤں اپنی انگلیوں میں اڑس کر اٹھی۔ "ہمیشہ آدمی کو اپنے ہمسایوں کا خیال رکھنا چاہیئے۔

ترلوچن خاموش رہا۔ موزیل نے اٹھ کر اس کی داڑھی کو اپنی پانچوں انگلیوں سے چھیڑا — "کیا اسی لڑکی نے تمہیں یہ بال بڑھانے کا مشورہ دیا ہے؟"

"نہیں"

ترلوچن بڑی الجھن محسوس کر رہا تھا۔ جیسے کنگھا کرتے کرتے اس کی داڑھی کے بال آپس میں الجھ گئے ہیں۔ جب اس نے نہیں کہا تو اس کے لہجے میں تیکھا پن تھا۔

موزیل کے ہونٹوں پر لپ اسٹک باسی گوشت کی طرح معلوم ہوتی تھی۔ وہ مسکرائی تو ترلوچن نے ایسا محسوس کیا کہ اس کے گاؤں میں جھٹکے کی دکان پر قصائی نے چھری سے۔ ایک بڑی بوٹی کے دو ٹکڑے کر دیئے ہیں۔

مسکرانے کے بعد وہ ہنسی "تم اب یہ داڑھی منڈوا لو تو کسی کی بھی قسم لے لو، میں تم سے شادی کر لوں گی۔"

ترلوچن کے جی میں آئی کہ اس سے کہے کہ وہ ایک بڑی شریف باعصمت اور پاک طینت کنواری لڑکی سے محبت کر رہا ہے اور اسی سے شادی کرے گا — موزیل اس کے مقابلہ میں فاحشہ ہے بدصورت ہے، بے وفا ہے بے مروت ہے مگر وہ اس قسم کا گھٹیا آدمی نہیں تھا اس نے موزیل سے صرف اتنا کہا"۔

"موزیل! میں شادی کا فیصلہ کر چکا ہوں میرے گاؤں کی ایک سیدھی سادھی لڑکی ہے — جو مذہب کی پابند ہے اسی کے لئے میں نے بال بڑھانے کا فیصلہ کیا ہے۔

موذیل سوچ بچار کی عادی نہیں تھی۔ لیکن اس نے کچھ دیر سوچا اور کھڑاؤں پر نصف دائرے میں گھوم کر ترلوچن سے کہا، "اگر وہ مذہب کی پابند ہے تو تمہیں کیسے قبول کرے گی؟ — کیا اسے معلوم نہیں کہ ایک دفعہ تم بال کٹوا چکے ہو"؟

"اس کو ابھی تک معلوم نہیں۔ داڑھی میں نے تمہارے دیولالی جانے کے بعد ہی بڑھانی شروع کر دی تھی محض انتقامی طور پر۔ اس کے بعد میری کرپال کور سے ملاقات ہوئی مگر — میں پگڑی اس طریقے سے باندھتا ہوں کہ سو میں سے ایک ہی آدمی مشکل سے پہچان سکتا ہے کہ میرے کیس کٹے ہوئے ہیں۔

مگر اب یہ بہت جلد ٹھیک ہو جائیں گے"۔ ترلوچن نے اپنے لمبے ملائم بالوں میں انگلیوں سے کنگھی کرنی شروع کر دی۔

موذیل نے لمبا کرتہ اٹھا کر اپنی گوری دبیز ران کھجلانی شروع کی"۔ یہ بہت اچھا ہے ..... مگر یہ کمبخت مچھر یہاں بھی موجود ہیں ..... دیکھو کس زور سے کاٹا ہے؟

ترلوچن نے دوسری طرف دیکھنا شروع کر دیا۔ موذیل نے اس جگہ جہاں مچھر نے کاٹا تھا۔ انگلی سے لب لگائی اور کرتہ چھوڑ کر سیدھی کھڑی ہو گئی۔

"کب ہو رہی ہے تمہاری شادی"؟

"ابھی کچھ پتہ نہیں" یہ کہہ کر ترلوچن سخت متفکر ہو گیا۔

چند لمحات تک خاموشی رہی۔ اس کے بعد موذیل نے اس کے تفکر کا اندازہ لگا کر اس سے بڑے سنجیدہ انداز میں پوچھا"

ترلوچن۔ تم کیا سوچ رہے ہو؟

ترلوچن کو اس وقت کسی ہمدرد کی ضرورت تھی خواہ وہ موذیل ہی کیوں نہ ہو۔ چنانچہ اس نے اس کو سارا ماجرا سنا دیا۔ موذیل ہنسی "تم ول درجے کے ایڈیٹ ہو جاؤ اس کو لے آؤ۔ ایسی کیا مشکل ہے

مشکل! موذیل تم اس معاملے کی نزاکت کبھی نہیں سمجھ سکتیں۔ کسی بھی معاملے کی نزاکت ــــ تم ایک لاابالی قسم کی لڑکی ہو۔ یہی وجہ ہے کہ تمہارے اور میرے تعلقات قائم نہیں رہ سکے جس کا مجھے ساری عمر افسوس رہے گا۔

موذیل نے زور سے اپنی کھڑاؤں پانی کے نل کے ساتھ ماری

"افسوس بی ڈیمڈ سلی ایڈیٹ ــــ تم یہ سوچو کہ تمہاری اس.... کیا نام ہے اس کا..... اس محلے سے بچا کر لانا کیسے ہے ......... تم بیٹھ گئے ہو تعلقات کا رونا رونے... تمہارے میرے تعلقات کبھی قائم نہیں رہ سکتے تھے ......... تم ایک سلی قسم کے آدمی ہو ....... اور بہت ڈرپوک مجھے نڈر مرد چاہیئے ........ لیکن چھوڑو ان باتوں کو.... چلو آؤ، تمہاری اس کور کو لے آئیں!"

اس نے ترلوچن کا بازو پکڑ لیا ــــ ترلوچن نے گھبراہٹ میں اس سے پوچھا۔ "کہاں سے؟

وہیں سے جہاں وہ ہے ــــ میں اس محلے کی ایک ایک اینٹ جانتی ہوں چلو آؤ میرے ساتھ "

"مگر سنو تو ــ کرفیو ہے۔"

"موذیل کے لئے نہیں ــ چلو آؤ۔"

وہ ترلوچن کو بازو سے پکڑ کر کھینچتی اس دروازے تک لے گئی تھی۔ جو نیچے سیڑھیوں کی طرف کھلتا تھا۔ دروازہ کھول کر وہ اترنے والی تھی کہ رک گئی اور ترلوچن کی طرف دیکھنے لگی

ترلوچن نے پوچھا "کیا بات ہے؟"

موذیل نے کہا۔ یہ تمہاری داڑھی ــــ لیکن خیر ٹھیک ہے۔ اتنی بڑی نہیں۔ کوئی نہیں سمجھے گا کہ تم سکھ ہو"۔

"ننگے سر" ترلوچن نے کسی قدر بوکھلا کر کہا میں ننگے سر نہیں جاؤں گا"۔

موذیل نے بڑے معصوم انداز میں پوچھا "کیوں؟

ترلوچن نے اپنے بالوں کی ایک لٹ ٹھیک کی" تم سمجھتی نہیں ہو میرا وہاں پگڑی کے بغیر جانا ٹھیک نہیں"۔

کیوں ٹھیک نہیں؟

"تم سمجھتی کیوں نہیں ہو کہ اس نے مجھے ابھی تک ننگے سر نہیں دیکھا ــــ وہ سمجھتی ہے کہ میرے کیس ہیں ــــ میں اس پر یہ راز افشا نہیں کرنا چاہتا"۔

موذیل نے زور سے اپنی کھڑاؤں دروازے کی دہلیز پر ماری" تم واقعی اول درجے کے ایڈیٹ ہو ــــ گدھے کہیں کے ــــ اس کی جان کا سوال ہے ــــ کیا نام ہے تمہاری اس کور کا جس سے تم محبت کرتے ہو"؟

ترلوچن نے اسے سمجھانے کی کوشش کی"۔ موذیل وہ بڑی مذہبی قسم کی لڑکی ہے۔ اگر اس نے مجھے ننگے سر دیکھ لیا تو مجھ سے نفرت

کرنے لگے گی"

موذیل چڑ گئی "اوہ تمہاری محبت بی ڈیمیڈ ۔۔۔ میں پوچھتی ہوں کیا سارے سکھ تمہاری طرح کے بیوقوف ہوتے ہیں ۔۔۔ اس کی جان کا خطرہ ہے اور تم کہتے ہو کہ پگڑی ضرور پہنو گے ۔۔۔ اور شاید اپنا انڈرویر بھی"۔

ترلوچن نے کہا "وہ تو میں ہر وقت پہنتا ہوں"۔

"بہت اچھا کرتے ہو ۔۔۔ مگر اب تم یہ سوچو کہ معاملہ اس محلہ کا ہے جہاں میاں بھائی رہتے ہیں اور وہ بھی بڑے بڑے دادا اور بڑے بڑے موالی ۔۔۔۔۔ تم پگڑی پہن کر گئے تو وہیں ذبح کر دیئے جاؤ گے"۔

ترلوچن نے مختصر سا جواب "مجھے اس کی پرواہ نہیں ۔۔۔ اگر میں اپنی محبت خطرے میں نہیں ڈالنا چاہتا

موذیل جھنجلا گئی۔ اس زور سے پیچ و تاب کھائے کہ اس کی چھاتیاں آپس میں بھڑ بھڑ گئیں "گدھے تمہاری محبت ہی کہاں رہے گی جب تم نہ رہو گے"۔

تمہاری وہ ۔۔۔ کیا نام ہے اس بھڑوی کا ۔۔۔ جب وہ بھی نہ رہے گی ۔۔۔ اس کا خاندان تک نہ رہے گا ۔۔۔ تم سکھ ہو ۔۔۔ خدا کی قسم تم سکھ ہو اور بڑے ایڈیٹ سکھ ہو"۔

ترلوچن بھنا گیا۔ "بکواس نہ کرو"۔

موذیل زور سے ہنسی مہین مہین بالوں کے غبار سے اٹی

کرنے لگے گی"

موذیل چڑگئی: "اور تمہاری محبت ابی ڈیملیڈ — میں پوچھتی ہوں کیا سارے سکھ تمہاری طرح کے بیوقوف ہوتے ہیں — اس کی جان کا خطرہ ہے اور تم کہتے ہو کہ پگڑی ضرور پہنو گے — اور شاید اپنا انڈر رویر بھی"۔

ترلوچن نے کہا: "وہ تو میں ہر وقت پہنتا ہوں"۔

"بہت اچھا کرتے ہو — مگر اب تم یہ سوچو کہ معاملہ اس محلہ کا ہے جہاں میاں بھائی رہتے ہیں اور وہ بھی بڑے بڑے دادا اور بڑے بڑے موالی ——— تم پگڑی پہن کر گئے تو وہیں ذبح کر دیئے جاؤ گے"۔

ترلوچن نے مختصر سا جواب: "مجھے اس کی پرواہ نہیں — اگر میں اپنی محبت خطرے میں نہیں ڈالنا چاہتا

موذیل جھنجلا گئی۔ اس زور سے پیچ و تاب کھائے کہ اس کی چھاتیاں آپس میں بھڑ بھڑ گئیں۔ "گدھے تمہاری محبت ہی کہاں رہے گی جب تم نہ رہو گے"۔

تمہاری وہ — کیا نام ہے اس بھڑوی کا — جب وہ بھی نہ رہے گی — اس کا خاندان تک نہ رہے گا — تم سکھ ہو — خدا کی قسم تم سکھ ہو اور بڑے ایڈیٹ سکھ ہو"۔

ترلوچن بھنا گیا۔ "بکواس نہ کرو"۔

موذیل زور سے ہنسی مہین مہین بالوں کے غبار سے اٹی

ہوئی یا نہیں اس نے ترلوچن کے گلے میں بانہیں ڈال دیں اور تھوڑا سا جھول دے کر کہا ”ڈارلنگ چلو جیسی تمہاری مرضی —— جاؤ پگڑی پہن کر آؤ میں نیچے بازار میں کھڑی ہوں“

یہ کہہ کر وہ نیچے جانے لگی۔ ترلوچن نے اسے روکا ”تم کپڑے نہیں پہنو گی؟“

موذیل نے اپنے سر کو جھٹکا دیا ”نہیں —— چلے گا اسی طرح“

یہ کہہ کر وہ کھٹ کھٹ کرتی نیچے اتر گئی۔ ترلوچن نچلی منزل کی سیڑھیوں پر بھی اس کی کھڑاؤں کی چوبی آواز سن رہا تھا۔ پھر اس نے اپنے لمبے بال انگلیوں سے پیچھے کی طرف سمیٹے اور نیچے اتر کر اپنے فلیٹ میں چلا گیا۔ جلدی جلدی اس نے کپڑے تبدیل کئے، پگڑی بندھی بندھائی رکھی تھی۔ اسے اچھی طرح سر پر جمایا۔ اور فلیٹ کا دروازہ مقفل کر کے نیچے اتر گیا۔

باہر فٹ پاتھ پر موذیل اپنی تگڑی ٹانگیں چوڑی کئے سگریٹ پی رہی تھی۔ بالکل مردانہ انداز میں۔ جب ترلوچن اس کے قریب پہنچا تو اس نے شرارت کے طور پر منہ بھر کے دھواں اس کے چہرے پر دے مارا۔ ترلوچن نے غصہ میں کہا —————— ”تم بہت ذلیل ہو“

موذیل مسکرائی ”یہ تم نے کوئی نئی بات نہیں کی —— اس سے پہلے اور کئی لوگ مجھے ذلیل کہہ چکے ہیں“۔ پھر اس نے ترلوچن کی پگڑی کی طرف دیکھا۔ ”یہ پگڑی تم نے واقعی بہت اچھی طرح باندھی ہے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ تمہارے کیس ہیں۔“

بازار بالکل سنسان تھا۔ ایک صرف ہوا چل رہی تھی اور وہ بہت دھیرے دھیرے جیسے کرفیو سے خوفزدہ ہے۔ بتیاں روشن تھیں مگران کی روشنی بیمار معلوم ہوتی تھی۔ عام طور پر اس وقت ٹرامیں چلنی شروع ہو جاتی تھیں۔ اور لوگوں کی آمد و رفت بھی جاری ہو جاتی تھی ـــــ اچھی خاصی گہما گہمی ہوتی تھی۔ پر ایسا معلوم ہوتا تھا کہ اس سڑک پر کوئی انسان گذرا ہے نہ گزرے گا۔

موذیل آگے آگے تھی۔ فٹ پاتھ کے پتھروں پر اس کی کھڑاؤں کھٹ کھٹ کر رہی تھی۔ یہ آواز اس خاموشی فضا میں بہت بڑا شور تھی۔ ترلوچن دل ہی دل میں موذیل کو برا بھلا کہہ رہا تھا۔ کر دو منٹ وہ اور کچھ نہیں تو اپنی واہیات کھڑاؤں ہی اتار کر کوئی دوسری چیز پہن سکتی تھی۔ اس نے چاہا کہ موذیل سے کہے کھڑاؤں اتار دو اور ننگے پاؤں چلو مگر اس کو یقین تھا کہ وہ کبھی نہیں مانے گی۔ اس لئے خاموش رہا۔

ترلوچن سخت خوف زدہ تھا۔ کوئی پتہ کھڑکتا تھا تو اس کا دل دھک سے رہ جاتا تھا مگر موذیل بالکل بے خوف چلی جا رہی تھی۔ سگرٹ کا دھواں اڑاتی۔ جیسے وہ بڑی بے فکری سے چہل قدمی کر رہی ہو۔

چوک میں پہنچے تو پولیس مین کی آواز گونجی ـــــ "اے کدھر جا رہا ہے؟"

ترلوچن سہم گیا۔ موذیل آگے بڑھی اور پولیس مین کے پاس

سنج گئی۔ اور بالوں کو ایک خفیف سا جھٹکا دے کر کہا۔" اوہ تم ——
ہم کو پہچانا نہیں تم نے —— موذیل ....." پھر اس نے ایک گلی کی
طرف اشارہ کر کے کہا۔ "ادھر اس باجو —— ہمارا بہن رہتا ہے
اس کی طبیعت خراب ہے۔ ڈاکٹر لے کر جا رہا ہے۔"

سپاہی اس کو پہچاننے کی کوشش کر رہا تھا کہ اس نے خدا
معلوم کہاں سے سگرٹ کی ڈبیہ نکالی۔ اور ایک سگرٹ نکال کر اس
کو دیا "لو پیو۔"

سپاہی نے سگریٹ لے لیا۔ موذیل نے اپنے منہ سے سلگایا ہوا
سگریٹ نکالا اور اس سے کہا۔" ہیئر از لائٹ۔"

سپاہی نے سگریٹ کا کش لیا۔ موذیل نے داہنی آنکھ اس کو اور
بائیں آنکھ ترلوچن کو ماری اور کھٹ کھٹ کرتی اس گلی کی طرف چل دی جس
میں سے گزر کر انھیں محلے میں جانا تھا۔

ترلوچن خاموش تھا۔ مگر وہ محسوس کر رہا تھا کہ موذیل کرفیو کی خلاف ورزی
کر کے ایک عجیب و غریب قسم کی مسرت محسوس کر رہی تھی خطروں
سے کھیلنا اسے پسند تھا۔ وہ جب جوہو پر اس کے ساتھ
جاتی تھی تو اس کے لئے ایک مصیبت بن جاتی تھی سمندر کی پیل تن
لہروں سے ٹکراتی بھڑتی وہ دور تک نکل جاتی تھی۔ اور اس
کو ہمیشہ اس بات کا دھڑکا رہتا تھا کہ کہیں ڈوب نہ جائے جب
وہ واپس آتی تھی تو اس کا جسم نیلوں اور زخموں سے بھرا ہوتا تھا۔
مگر اسے ان کی کوئی پرواہ نہیں تھی۔

موذیل آگے آگے تھی۔ ترلوچن اس کے پیچھے پیچھے ڈر ڈر کے

ادھر ادھر دیکھتا رہتا تھا کہ اس کی بغل میں سے کوئی چھری مار کر فرار نہ ہو جائے۔ موذیل رک گئی۔ جب ترلوچن پاس آیا تو اس نے سمجھانے کے انداز میں اس سے کہا: "ترلوچ ڈیر ——— اس طرح سے ڈرنا اچھا نہیں ——— تم ڈرو گے تو کچھ نہ کچھ ہو کے رہے گا سچ کہتی ہوں" یہ میری آزمائی ہوئی بات ہے۔

ترلوچن خاموش رہا

جب وہ گلی طے کر کے دوسری گلی میں پہنچے جو اس محلے کی طرف نکلتی تھی جس میں کرپال کور رہتی تھی تو موذیل چلتے چلتے ایک دم رک گئی ——— کچھ فاصلے پر بڑے اطمینان سے ایک مارواڑی کی دکان لوٹی جا رہی تھی ایک لحظے کے لئے اس نے اس معاملے کا جائزہ لیا اور ترلوچن سے کہا: "کوئی بات نہیں ——— چلے آؤ"

دونوں چلنے لگے۔ ایک آدمی سر پر بہت بڑی پرات اٹھائے چلا آرہا تھا ترلوچن سے ٹکرا گیا۔ پرات گر گئی۔ اس آدمی نے غور سے ترلوچن کی طرف دیکھا۔ صاف معلوم ہوتا تھا کہ وہ سکھ ہے اس آدمی نے جلدی سے اپنے نیفے میں ہاتھ ڈالا ——— کہ موذیل آ گئی ——— لڑکھڑاتی ہوئی جیسے نشے میں چور ہے اس نے اس آدمی کو دھکا دیا اور مخمور لہجہ میں کہا "اے کیا کرتا ہے ——— اپنے بھائی کو مارتا ہے ——— ہم اس سے شادی کرنے کو مانگتا ہے" پھر وہ ترلوچن سے مخاطب ہوئی "کریم! ——— اٹھاؤ یہ پرات اور رکھ دو اس کے سر پر"

اس آدمی نے نیفے میں سے ہاتھ نکال لیا اور شہوانی آنکھوں

نے موذیل کی طرف دیکھا۔ پھر آگے بڑھ کر اپنی کہنی سے اس کی چھاتیوں میں ایک ٹھوکا دیا "عیش کر سالی، عیش کر"۔ پھر اس نے برات اٹھائی اور یہ جا وہ جا۔

ترلوچن بڑبڑایا "کیسی ذلیل حرکت کی ہے۔ حرامزادے نے"

موذیل نے اپنی چھاتیوں پر ہاتھ پھیرا "کوئی ذلیل حرکت نہیں — سب چلتا ہے ...... آؤ"

اور وہ تیز تیز چلنے لگی۔ ترلوچن نے بھی قدم تیز کر دئے یہ گلی طے کر کے دونوں اس محلہ میں پہونچ گئے جہاں کرپال کور رہتی تھی۔ موذیل نے پوچھا "کس گلی میں جانا ہے؟"

ترلوچن نے اس طرف چلنا شروع کر دیا۔ یہ راستہ بالکل خاموش تھا۔ آس پاس اتنی گنجان آبادی تھی مگر کسی بچے تک کے رونے کی آواز سنائی نہ دیتی تھی۔

جب وہ اس گلی کے قریب پہنچے تو کچھ گڑبڑ دکھائی دی۔ ایک آدمی بڑی تیزی سے اس کنارے والی بلڈنگ سے نکلا۔ اور دوسرے کنارے والی بلڈنگ میں گھس گیا۔ اس بلڈنگ سے تھوڑی دیر کے بعد تین آدمی نکلے فٹ پاتھ پر انھوں ادھر ادھر دیکھا اور بڑی پھرتی سے دوسری بلڈنگ میں چلے گئے۔ موذیل ۔ ٹھٹک گئی۔

اس نے ترلوچن کو اشارہ کیا کہ اندھیرے میں ہو جائے۔ پھر اس نے ہولے سے کہا "ترلوچ ڈیر ـــ یہ پگڑی اتار دو"

ترلوچن نے جواب دیا"

میں یہ کسی صورت میں بھی نہیں اتار سکتا"

موزیل جھنجلا گئی "— تمہاری مرضی — لیکن تم دیکھتے نہیں سامنے کیا ہو رہا ہے"

سامنے جو کچھ ہو رہا تھا۔ دونوں کی آنکھوں کے سامنے تھا صاف گڑبڑ ہو رہی تھی اور بڑے پراسرار قسم کی —— دائیں ہاتھ کی بلڈنگ سے جب دو آدمی اپنی پیٹھ پر بوریاں اٹھائے نکلے تو موزیل ساری کی ساری کانپ گئی۔ ان میں سے کچھ گاڑھی گاڑھی سیال سی چیز ٹپک رہی تھی —— موزیل اپنے ہونٹ کاٹنے لگی۔ غالباً وہ کچھ سوچ رہی تھی —— جب یہ دونوں آدمی گلی کے سرے پر پہنچ کر غائب ہو گئے تو اس نے ترلوچن سے کہا "دیکھو ایسا کرو میں بھاگ کر نکڑ والی بلڈنگ میں جاتی ہوں —— تم میرے پیچھے آنا بڑی تیزی سے جیسے تم میرا پیچھا کر رہے ہو —— سمجھے —— مگر یہ سب ایکدم جلدی جلدی میں ہو۔"

موزیل نے ترلوچن کے جواب کا انتظار نہ کیا اور نکڑ والی بلڈنگ کی طرف کھڑاؤں کھٹکھٹاتی بڑی تیزی سے بھاگی ترلوچن بھی اس کے پیچھے دوڑا۔ چند لمحوں میں وہ بلڈنگ کے اندر تھے۔

سیڑھیوں کے پاس ترلوچن ہانپ رہا تھا۔ مگر موزیل بالکل ٹھیک ٹھاک تھی اس نے ترلوچن سے پوچھا "کون سا مالا؟"

ترلوچن نے اپنے خشک ہونٹوں پر زبان پھیری "دوسرا" "چلو"

یہ کہہ کر وہ کھٹ کھٹ سیڑھیاں چڑھنے لگی۔ ترلوچن اس کے پیچھے ہو لیا۔ زینوں پر خون کے بڑے بڑے دھبے پڑے تھے۔

ان کو دیکھ دیکھ کر اس کا خون خشک ہو رہا تھا۔

دوسرے مالے پر پہنچے تو کوری ڈور میں کچھ دور جا کر ترلوچن نے ہولے سے ایک دروازے پر دستک دی۔ موذیل دور سیڑھیوں کے پاس کھڑی رہی۔

ترلوچن نے ایک بار پھر دستک دی۔ اور پھر دروازے کے ساتھ منہ لگا کر آواز دی: "مہنگا سنگھ جی۔ مہنگا سنگھ جی"

اندر سے مہین سی آواز آئی۔ "کون؟"

"ترلوچن"

دروازہ دھیرے سے کھلا —— ترلوچن نے موذیل کو اشارہ کیا۔ وہ لپک کر آئی۔ دونوں اندر داخل ہو گئے —— موذیل نے اپنی بغل میں ایک دبلی پتلی لڑکی کو دیکھا۔ جو بے حد سہمی ہوئی تھی۔ موذیل نے اس کو ایک لحظے کے لئے غور سے دیکھا۔ پتلے پتلے نقش تھے۔ ناک بہت ہی پیاری تھی۔ مگر زکام میں مبتلا موذیل نے اس کو اپنے چوڑے چکلے سینہ کے ساتھ لگا لیا۔ اور اپنے ڈھیلے ڈھالے کرتے کا دامن اٹھا کر اس کی ناک پونچھی۔

ترلوچن سرخ ہو گیا۔

موذیل نے کرپال کور سے بڑے پیار کیساتھ کہا۔ "ڈرو نہیں۔ ترلوچن تمھیں لینے آیا ہے"

کرپال کور نے ترلوچن کی طرف اپنی سہمی ہوئی آنکھوں سے دیکھا اور موذیل کے جسم سے الگ ہو گئی۔

ترلوچن نے اس سے کہا: "سردار صاحب سے کہو کہ جلدی تیار ہو جائیں۔ اور اپنی ماتا جی سے بھی —— لیکن جلدی کرو"

اتنے میں اوپر کی منزل پر بلند آوازیں آنے لگیں۔ جیسے کوئی چیخ رہا ہے۔ اور دھینگا مشتی ہو رہی ہے۔

کرپال کور کے حلق سے دبی دبی چیخ بلند ہوئی" اسے پکڑ لیا انھوں نے"

ترلوچن نے پوچھا" کسے ؟"

کرپال کور جواب دینے ہی والی تھی کہ موذیل نے اس کو بازو سے پکڑا اور گھسیٹ کر ایک کونے میں لے گئی۔ "مو پکڑ لیا تو اچھا ہوا۔ تم یہ کپڑے اتار دو"۔

کرپال کور ابھی کچھ سوچنے بھی نہ پائی تھی کہ موذیل نے آناً فاناً اس کی قمیض اتار کر ایک طرف رکھ دی کرپال کور نے اپنی باہوں میں اپنے ننگے جسم کو چھپا لیا۔ اور سخت وحشت زدہ ہو گئی۔ ترلوچن نے منہ دوسری طرف موڑ لیا۔ موذیل نے ڈھیلا ڈھیلا کرتا اتارا اور اس کو پہنا دیا۔ خود وہ ننگ دھڑنگ تھی۔ جلدی جلدی اس نے کرپال کور کا ازار بند ڈھیلا کیا۔ اور اس کی شلوار اتار کر ترلوچن سے کہنے لگی "جاؤ، اسے لے جاؤ لیکن ٹھہرو۔"

یہ کہہ کر اس نے کرپال کور کے بال کھول دیئے۔ اور اس سے کہا۔

"جاؤ۔ جلدی سے نکل جاؤ"۔

ترلوچن نے اس سے کہا۔

"آؤ۔ مگر فوراً ہی رک گیا۔ پلٹ کر اس نے موذیل کی طرف دیکھا جو دھوئے دیئے کی طرح ننگی کھڑی تھی۔ اس کی باہوں پر مہین مہین سردی کے باعث دانے ابھرے ہوئے تھے۔

"تم جاتے کیوں نہیں ہو؟" موذیل کے لہجے میں چڑچڑاپن تھا۔ ترلوچن نے آہستہ سے کہا: "اس کے ماں باپ بھی تو ہیں۔"

"جہنم میں جائیں وہ ——— تم اسے لے جاؤ۔"

"اور تم؟"

"میں آجاؤں گی۔"

ایک دم اوپر کی منزل سے کئی آدمی دھڑا دھڑ نیچے اترنے لگے دروازے کے پاس آکر انھوں نے اسے کوٹنا شروع کر دیا۔ جیسے وہ اسے توڑ ہی ڈالیں گے۔

کرپال کور کی اندھی ماں اور اس کا مفلوج باپ دوسرے کمرے میں پڑے کراہ رہے تھے۔

موذیل نے کچھ سوچا اور بالوں کو خفیف سا جھٹکا دے کر اس نے ترلوچن سے کہا:۔

"سنو! اب صرف ایک ہی ترکیب میری سمجھ میں آتی ہے۔ میں دروازہ کھولتی ہوں ......"

کرپال کور کے خشک حلق سے چیخ نکلتی دب گئی: "دروازہ۔"

موذیل ترلوچن سے مخاطب ہوئی: "میں دروازہ کھول کر باہر نکلتی ہوں ——— تم میرے پیچھے بھاگنا ——— میں اوپر چڑھ جاؤں گی۔ تم بھی اوپر چلے آنا ——— یہ لوگ جو دروازہ توڑ رہے ہیں۔ سب کچھ بھول جائیں گے۔ اور ہمارے پیچھے چلے آئیں گے۔"

ترلوچن نے پوچھا: "پھر؟"

موذیل نے کہا "یہ تمھاری ـــــ کیا نام ہے اس کا موقعہ پاکر نکل جائے۔ اس لباس میں اسے کوئی کچھ نہ کہے گا۔"

ترلوچن نے جلدی جلدی کرپال کور کو ساری بات سمجھا دی موذیل زور سے چلائی۔ دروازہ کھولا۔ اور دھڑام سے باہر کے لوگوں پر گری سب بوکھلا گئے۔ اٹھ کر اس نے اوپر کی سیڑھیوں کا رُخ کیا۔ ترلوچن اس کے پیچھے بھاگا۔ سب ایک طرف ہٹ گئے۔

موذیل اندھا دھند سیڑھیاں چڑھ رہی تھی۔ کھڑاؤں اس کے پیروں میں تھی۔

وہ لوگ جو دروازہ توڑنے کی کوشش کر رہے تھے۔ سنبھل کر ان کے تعاقب میں دوڑے۔ موذیل کا پاؤں پھسلا۔ اوپر کے زینہ سے وہ کچھ اس طرح ڈھکی کہ ہر پتھریلے زینے کے ساتھ ٹکراتی لوہے کے جنگلے کے ساتھ الجھتی وہ نیچے آرہی۔ پتھریلے فرش پر۔

ترلوچن ایک دم نیچے اترا جھک کر اس نے دیکھا تو اس کی ناک سے خون بہہ رہا تھا۔ منہ سے خون بہہ رہا تھا۔ کانوں کے رستے بھی خون نکل رہا تھا۔ وہ لوگ جو دروازہ توڑنے آئے تھے۔ ارد گرد جمع ہوگئے۔ کسی نے بھی نہ پوچھا کیا ہوا ہے۔ سب خاموش تھے اور موذیل کے ننگے اور گورے جسم کو دیکھ رہے تھے۔ جس پر جا بجا خراشیں پڑ رہی تھیں۔

ترلوچن نے اس کا بازو ہلایا۔ اور آواز دی "موذیل۔ موذیل!"

موذیل نے اپنی بڑی بڑی یہودی آنکھیں کھولیں۔ جو لال بہوٹی ہو رہی تھیں اور مسکرائی۔

ترلوچن نے اپنی پگڑی اتاری اور کھول کر اس کا ننگا جسم ڈھک دیا۔ موذیل پھر مسکرائی۔ اور آنکھ مار کر اس نے ترلوچن سے منہ میں خون کے بلبلے اڑاتے ہوئے کہا:۔

"جاؤ دیکھو میرا انڈرویر وہاں ہے کہ نہیں ـــــ میرا مطلب ہے وہ ......"

ترلوچن اس کا مطلب سمجھ گیا۔ مگر اس نے اٹھنا نہ چاہا۔ اس پر موذیل نے غصّے سے کہا۔ تم سچ مچ سکھ ہو ...... جاؤ دیکھ کر آؤ۔"

ترلوچن اٹھ کر کرپال کور کے فلیٹ کی طرف چلا گیا۔ موذیل نے دھندلی آنکھوں سے آس پاس کھڑے مردوں کی طرف دیکھا۔ اور کہا۔"یہ میاں بھائی ہے ...... لیکن بہت دادا قسم کا... میں اسے سکھ کہا کرتی ہوں۔"

ترلوچن واپس آ گیا۔ اس نے آنکھوں ہی آنکھوں میں موذیل کو بتا دیا کہ کرپال کور جا چکی ہے ...... موذیل نے اطمینان کا سانس لیا لیکن ایسا کرنے سے بہت سا خون اس کے منہ سے بہہ نکلا۔ 'اوہ ڈیم اٹ'' یہ کہہ کر اس نے اپنی مہین مہین بالوں سے اٹی ہوئی کلائی سے اپنا منہ پونچھا اور ترلوچن سے مخاطب ہوئی۔" آل رائٹ ڈارلنگ۔ بائی بائی۔"

ترلوچن نے کچھ کہنا چاہا۔ مگر لفظ اس کے حلق میں اٹک گئے۔

موذیل نے اپنے بدن پر سے ترلوچن کی پگڑی ہٹائی۔"لے جاؤ اس کو اس کو ـــــ اپنے اس مذہب کو۔" اور اس کا بازو اس کی مضبوط چھاتیوں پر سے بے حس ہو کر گر پڑا۔

# محمودہ

مستقیم نے محمودہ کو پہلی مرتبہ اپنی شادی پر دیکھا۔ آرسی مصحف کی رسم ادا ہورہی تھی کہ اچانک اس کو دو بڑی بڑی۔ غیر معمولی طور پر بڑی آنکھیں دکھائی دیں۔ یہ محمودہ کی آنکھیں تھیں جو ابھی تک کنواری تھیں مستقیم عورتوں اور لڑکیوں کے جھرمٹ میں گھرا تھا۔ محمودہ کی آنکھیں دیکھنے کے بعد اسے قطعاً محسوس نہ ہوا کہ آرسی مصحف کی رسم کب شروع ہوئی اور کب ختم ہوئی۔ اس کی دلہن کیسی تھی۔ یہ بتانے کے لئے اس کو موقعہ دیا گیا تھا مگر محمودہ کی آنکھیں، اس کی دلہن اور اس کے درمیان ایک سیاہ غمگین پردے کی مانند حائل ہوگئیں۔

اس نے چوری چوری کئی مرتبہ محمودہ کی طرف دیکھا۔ اس کی ہم عمر لڑکیاں سب چہچہا رہی تھیں۔ مستقیم سے بڑے زوروں پر چھیڑ خانی ہورہی تھی۔ مگر وہ الگ تھلگ کھڑکی کے پاس گھٹنوں پر ٹھوڑی جمائے خاموش بیٹھی تھی۔

اس کا رنگ گورا تھا۔ بال تختیوں پر لکھنے والی سیاہی کی مانند کالے اور چمکیلے تھے۔ اس نے سیدھی مانگ نکال رکھی تھی۔ جو اس کے بیضوی چہرے پر بہت سجتی تھی۔ مستقیم کا اندازہ تھا کہ اس کا قد چھوٹا ہے۔ چنانچہ جب وہ اٹھی تو اس کی تصدیق ہوگئی۔

لباس بہت معمولی قسم کا تھا۔ ڈوپٹہ جب اس کے سر سے ڈھلکا اور فرش تک جا پہنچا تو مستقیم نے دیکھا کہ اس کا سینہ بہت ٹھوس اور مضبوط تھا بھرا بھرا

جسم، تیکھی ناک، چوڑی پیشانی، چھوٹا سا دہانہ اور آنکھیں جو دیکھنے والے کو سب سے پہلے دکھائی دیتی تھیں۔

مستقیم اپنی دلہن گھر لے آیا۔ دو تین مہینے گزر گئے۔ وہ خوش تھا۔ اس لئے کہ اس کی بیوی خوبصورت اور باسلیقہ تھی۔ لیکن وہ محمودہ کی آنکھیں نہیں بھول سکا تھا۔ اس کو ایسا محسوس ہورہا تھا کہ وہ اس کے دل و دماغ پر مرتسم ہوگئی ہیں۔

مستقیم کو محمودہ کا نام نہیں معلوم تھا۔ ایک دن اس نے اپنی بیوی کلثوم سے برسبیل تذکرہ پوچھا۔ "وہ لڑکی کون تھی ہماری شادی پر۔ جب آرسی مصحف کی رسم ادا ہورہی تھی۔ وہ ایک کونے میں کھڑکی کے پاس بیٹھی تھی۔"

کلثوم نے جواب دیا۔ "میں کیا کہہ سکتی ہوں۔ اس وقت کئی لڑکیاں تھیں معلوم نہیں آپ کس کے متعلق پوچھ رہے ہیں۔"

مستقیم نے کہا۔ "وہ ——— وہ جس کی یہ بڑی بڑی آنکھیں تھیں۔"

کلثوم سمجھ گئی۔ "وہ آپ کا مطلب محمودہ سے ہے ——— ہاں واقعی اس کی آنکھیں بہت بڑی ہیں۔ لیکن بری نہیں لگتیں ——— غریب گھرانے کی لڑکی ہے بہت کم گو اور شریف۔ کل ہی اس کی شادی ہوئی ہے۔"

مستقیم کو غیرارادی طور پر ایک دھچکا سا لگا۔ "اس کی شادی ہوگئی کل؟"

"ہاں میں کل وہیں تو گئی تھی میں نے آپ سے کہا نہیں تھا کہ میں نے اس کو ایک انگوٹھی دی ہے۔"

ہاں ہاں۔ مجھے یاد آگیا۔ لیکن مجھے معلوم نہیں تھا کہ تم جس سہیلی کی شادی پر جارہی ہو، وہی لڑکی ہے بڑی بڑی آنکھوں والی۔ کہاں شادی ہوئی ہے اس کی؟"

کلثوم نے گلوری بنا کر اپنے خاوند کو دیتے ہوئے کہا۔ "اپنے عزیزوں میں

اس کا شوہر ریلوے ورکشاپ میں کام کرتا ہے۔ ڈیڑھ سو روپے ماہوار تنخواہ ہے سنا ہے بے حد شریف آدمی ہے۔"

مستقیم نے گلوری کلّے کے نیچے دبائی۔" چلو اچھا ہو گیا۔ لڑکی بھی جیسا کہ تم کہتی ہو۔ بہت شریف ہے۔"

کلثوم سے رہ نہ گیا۔ اسے تعجب تھا کہ اس کا خاوند محمودہ میں اتنی دلچسپی کیوں لے رہا ہے۔"حیرت ہے کہ آپ نے اس کو محض ایک نظر دیکھنے پر بھی یاد رکھا۔"

مستقیم نے کہا:"اس کی آنکھیں کچھ ایسی ہیں کہ آدمی انھیں بھول نہیں سکتا کیا میں جھوٹ کہتا ہوں۔"

کلثوم دوسرا پان بنا رہی تھی۔ تھوڑے سے توقف کے بعد وہ اپنے خاوند سے مخاطب ہوئی۔"میں اس کے متعلق کچھ نہیں کہہ سکتی۔ مجھے تو اس کی آنکھوں میں کوئی کشش نظر نہیں آتی۔ مرد جانے کن نگاہوں سے دیکھتے ہیں۔"

مستقیم نے مناسب خیال کیا کہ اس موضوع پر اب مزید گفتگو ہونی نہیں چاہیئے۔ چنانچہ جواب میں مسکرا کر وہ اٹھا اور اپنے کمرے میں چلا گیا۔ اتوار کی چھٹی تھی۔ حسب معمول اسے اپنی بیوی کے ساتھ میٹنی شو جانا چاہیئے تھا۔ مگر محمودہ کا ذکر چھیڑ کر اس نے اپنی طبیعت مکدر کر لی تھی۔

اس نے آرام کرسی میں لیٹ کر تپائی سے ایک کتاب اٹھائی جسے وہ دو مرتبہ پڑھ چکا تھا۔ پہلا ورق نکالا اور پڑھنے لگا۔ مگر حروف گڈمڈ ہو کر محمودہ کی آنکھیں بن جاتے۔ مستقیم نے سوچا۔ شاید کلثوم ٹھیک کہتی تھی کہ اسے محمودہ کی آنکھوں میں کوئی کشش نظر نہ آئی۔ ہو سکتا ہے کسی اور مرد کو بھی نظر نہ آئے ایک صرف میں ہوں جسے دکھائی دی ہے۔ پر کیوں؟ میں نے ایسا کوئی ارادہ نہیں کیا تھا۔ میری ایسی کوئی خواہش نہیں تھی کہ وہ میرے لئے پرکشش بن جائیں۔ ایک لمحے کی تو بات تھی۔ بس میں نے ایک نظر دیکھا۔ اور وہ میرے دل و دماغ پر

چھاگئی - اس میں نہ اس کی آنکھوں کا قصور ہے اور نہ میری آنکھوں کا جن سے میں نے انھیں دیکھا۔" اس کے بعد مستقیم نے محمودہ کی شادی کے متعلق سوچنا شروع کر دیا۔ تو ہو گئی اس کی شادی۔ چلو اچھا ہوا۔ لیکن دوست یہ کیا بات ہے کہ تمھارے دل میں ہلکی سی ٹیس اٹھتی ہے۔ کیا تم چاہتے تھے کہ اس کی شادی نہ ہو۔ سدا کنواری رہے۔ کیوں کہ تمھارے دل میں اس سے شادی کرنے کی خواہش تو کبھی پیدا نہیں ہوئی۔ تم نے اس کے متعلق کبھی ایک لحظ بھی نہیں سوچا۔ پھر جلن کیسی؟ اتنی دیر تمھیں اسے دیکھنے کا کبھی خیال نہ آیا۔ پر اب تم کیوں اسے دیکھنا چاہتے ہو۔ بہ فرض محال دیکھ بھی لو تو کیا کرو گے۔ اسے اٹھا کر اپنی جیب میں رکھ لو گے۔ اس کی بڑی بڑی آنکھیں نوچ کر اپنے بٹوے میں ڈال لو گے۔ بولو نا، کیا کرو گے؟"

مستقیم کے پاس اس کا جواب نہ تھا۔ اصل میں اسے معلوم ہی نہیں تھا کہ وہ کیا چاہتا ہے۔ اگر کچھ چاہتا بھی ہے تو کیوں چاہتا ہے؟"

محمودہ کی شادی ہو چکی تھی۔ اور وہ بھی صرف ایک روز پہلے یعنی اس وقت سے ایک روز پہلے جب مستقیم کتاب کی ورق گردانی کر رہا تھا محمودہ یقیناً دلہنوں کے لباس میں یا تو اپنے میکے یا اپنی سسرال میں شرمائی لجائی بیٹھی ہوگی وہ خود شریف تھی۔ اس کا شوہر بھی شریف تھا۔ ریلوے ورکشاپ میں ملازم تھا۔ اور ڈیڑھ سو روپے ماہوار تنخواہ پاتا تھا۔ بڑی خوشی کی بات تھی۔ مستقیم کی دلی خواہش تھی کہ وہ خوش رہے۔ ساری عمر خوش رہے۔ لیکن اس کے دل میں جانے کیوں اک ٹیس سی اٹھتی تھی اور اسے بے قرار بنا جاتی تھی۔

مستقیم آخر اس نتیجہ پر پہنچا کہ یہ سب بکواس ہے۔ اسے محمودہ کے متعلق قطعاً سوچنا نہیں چاہیئے۔ دو برس گذر گئے۔ اس دوران میں اسے محمودہ کے متعلق کچھ معلوم نہ ہوا، اور نہ اس نے معلوم کرنے کی کوشش کی۔ حالاں کہ وہ اور اس کا خاوند کاپی میں ڈونگری کی ایک گلی میں رہتے تھے۔ مستقیم ڈونگری سے بہت

دور باہم میں رہتا تھا۔ لیکن اگر وہ چاہتا تھا تو بڑی آسانی سے محمودہ کو دیکھ سکتا تھا۔ ایک دن کلثوم ہی نے اس سے کہا: "آپکی اس بڑی بڑی آنکھوں والی محمودہ کے نصیب بہت برے نکلے۔

چونک کر مستقیم نے تشویشناک لہجہ میں پوچھا: "کیوں؟ کیا ہوا؟"

کلثوم نے گلوری بناتے ہوئے کہا۔ "اس کا خاوند ایک دم مولوی ہو گیا ہے!"

"تو اس سے کیا ہوا؟"

"آپ سن تو لیجئے۔ ہر وقت مذہب کی باتیں کرتا رہتا ہے۔ لیکن بڑی اوٹ پٹانگ قسم کی۔ وظیفے کرتا ہے۔ چلے کاٹتا ہے۔ اور محمودہ کو مجبور کرتا ہے کہ وہ بھی ایسا ہی کرے۔ فقیروں کے پاس گھنٹوں بیٹھا رہتا ہے۔ گھر بار سے بالکل غافل ہو گیا ہے۔ داڑھی بڑھائی ہے۔ ہاتھ میں ہر وقت تسبیح ہوتی ہے۔ کام پر بھی جاتا ہے کبھی نہیں جاتا۔ کئی کئی دن غائب رہتا ہے۔ وہ بے چاری کڑھتی رہتی ہے گھر میں کھانے کو کچھ ہوتا نہیں اس لئے فاقے کرتی ہے۔ جب اس سے شکایت کرتی ہے تو آگے سے یہ جواب ملتا ہے۔ فاقہ کشی اللہ تعالےٰ کو بہت پیاری ہے!"

کلثوم نے یہ سب کچھ ایک سانس میں کہا:۔

مستقیم نے پندنیا سے تھوڑی چھالیا اٹھا کر منہ میں ڈالی: "کہیں دماغ تو نہیں چل گیا اس کا؟"

کلثوم نے کہا: "محمودہ کا تو یہی خیال ہے۔ خیال کیا اس کو یقین ہے گلے میں بڑے بڑے منکوں والی مالا ڈالے پھرتا ہے۔ کبھی کبھی سبز رنگ کا چولا بھی پہنتا ہے۔"

مستقیم گلوری لے کر اپنے کمرے میں چلا گیا۔ اور آرام کرسی میں لیٹ کر سوچنے لگا: "یہ کیا ہوا۔ ایسا شوہر تو وبال جان ہوتا ہے۔ غریب کس مصیبت میں پھنس گئی ہے میرا خیال ہے پاگل پن کے جراثیم اس کے شوہر میں شروع ہی سے

موجود ہوں گے ۔ جواب ایک دم ظاہر ہوئے ہیں ۔ لیکن سوال ہے اب محمودہ کیا کرے گی ۔ اس کا کوئی رشتہ دار بھی نہیں ۔ کچھ شادی کرنے والے لاہور سے آئے تھے اور واپس چلے گئے ۔ کیا محمودہ نے اپنے والدین کو لکھا ہوگا؟ ۔ نہیں نہیں اس کے ماں باپ تو جیسا کہ کلثوم نے کہا تھا ۔ اس کے بچپن ہی میں مر گئے تھے شادی اس کے چچا نے کی تھی ۔ ڈونگری ۔ ڈونگری میں شاید اس کی جان پہچان کا کوئی ہو ۔ نہیں ، جان پہچان کا کوئی ہوتا وہ فاقے کیوں کرتی ۔ کلثوم کیوں نہ اسے اپنے یہاں لے آئے ۔ پاگل ہوئے ہو مستقیم ۔ ہوش کے ناخن لو ۔"

مستقیم نے ایک بار پھر ارادہ کر لیا کہ وہ محمودہ کے متعلق نہیں سوچے گا ۔ اس لئے کہ اس کا کوئی فائدہ نہیں تھا ۔ بے کار کی مغز پاشی تھی ۔

بہت دنوں کے بعد کلثوم نے ایک روز اسے بتایا کہ محمودہ کا شوہر جس کا نام جمیل تھا ۔ قریب قریب پاگل ہو گیا ہے "۔

مستقیم نے پوچھا "کیا مطلب ؟"

کلثوم نے جواب دیا ۔" مطلب یہ کہ اب وہ رات کو ایک سکنڈ کے لئے نہیں سوتا ۔ جہاں کھڑا ہے ۔ بس وہیں گھنٹوں خاموش کھڑا رہتا ہے ۔ محمودہ غریب روتی رہتی ہے ۔ میں کل اس کے پاس گئی تھی ۔ بیچاری کو کئی دنوں کا فاقہ تھا ۔ میں بیس روپے دے آئی کیوں کہ میرے پاس اتنے ہی تھے ۔"

مستقیم نے کہا ۔" بہت اچھا کیا تم نے ۔ جب تک اس کا خاوند ٹھیک نہیں ہوتا ۔ کچھ نہ کچھ دے آیا کرو ۔ تاکہ غریب کو فاقوں کی نوبت تو نہ آئے ۔"

کلثوم نے تھوڑے توقف کے بعد عجیب و غریب لہجے میں کہا ۔

"اصل بات کچھ اور ہے ۔"

"کیا مطلب ؟"

محمودہ کا خیال ہے کہ جمیل نے محض ایک ڈھونگ رچا رکھا ہے ۔ وہ پاگل
واگل ہرگز نہیں ۔ بات یہ ہے کہ وہ ........"

"وہ کیا ؟"

"وہ عورت کے قابل نہیں ......... یہ نقص دور کرنے کے لئے وہ حکیموں
اور سنیاسیوں سے ٹونے ٹوٹکا لیتا رہتا ہے ۔"

مستقیم نے کہا " یہ بات تو پاگل ہونے سے بھی زیادہ افسوس ناک
ہے ۔ محمودہ کے لئے تو یہ کھوکھ ازدواجی زندگی ایک خلا بن کے رہ گئی ہے ۔"

مستقیم اپنے کمرے میں چلا گیا ۔ اور بیٹھ کر محمودہ کی حالت زار کے متعلق
سوچنے لگا " ایسی عورت کی زندگی کیا ہو گی جس کا شوہر بالکل صفر ہو ۔ کتنے ارمان
ہوں گے اس کے سینے میں ۔ اس کی جوانی نے کتنے کپکپا دینے والے خواب دیکھے
ہوں گے ۔ اس نے اپنی سہیلیوں سے کیا کچھ نہیں سنا ہو گا ۔ کتنی ناامید ہوئی ہو گی
غریب ، جب اسے چاروں طرف خلا ہی خلا نظر آیا ہو گا ۔ اس نے اپنے گود ہری
ہونے کے متعلق بھی کئی بار سوچا ہو گا ۔ جب ڈونگری میں کسی کے ہاں بچہ پیدا
ہونے کی اطلاع ملتی ہو گی تو بے چاری کے دل پر ایک گھونسا سا لگتا ہو گا ۔ اب
کیا کرے گی ۔ ایسا نہ ہو کر خودکشی کر لے ۔ دو برس تک اس نے کسی کو یہ راز نہ بتایا
مگر اس کا سینہ پھٹ پڑا ۔ خدا اس کے حال پر رحم کرے ۔"

بہت دن گذر گئے ، مستقیم اور کلثوم پنچ گنی چلے گئے ۔ وہاں ڈھائی مہینے رہے
واپس آئے تو ایک مہینے کے بعد کلثوم کے لڑکا ہوا ۔ وہ محمودہ کے ہاں نہ جا سکی ۔ لیکن
ایک دن اس کی ایک سہیلی جو محمودہ کو جانتی تھی اس کو مبارکباد دینے کے لئے آئی ۔
اس نے باتوں باتوں میں کلثوم سے کہا :۔

"کچھ سنا تم نے ۔ وہ محمودہ ہے نا ۔ بڑی بڑی آنکھوں والی ۔"

کلثوم نے کہا: "ہاں ہاں - ڈونگری میں رہتی ہے۔"

"خاوند کی بے پرواہی نے غریب کو بری باتوں پر مجبور کر دیا ہے۔" کلثوم کی سہیلی کی آواز میں درد تھا۔

کلثوم نے بڑے دکھ سے پوچھا "کیسی بری باتیں؟"

"اب اس کے ہاں غیر مردوں کا آنا جانا ہو گیا ہے۔"

"جھوٹ۔" کلثوم کا دل دھک دھک کرنے لگا۔

"کلثوم" سہیلی نے کہا۔ "نہیں کلثوم۔ میں جھوٹ نہیں کہتی۔ پرسوں اس سے ملنے گئی تھی۔ دروازے پر دستک دینے ہی والی تھی کہ اندر سے ایک نوجوان مرد جو میمن معلوم ہوتا تھا۔ باہر نکلا۔ اور تیزی سے نیچے اتر گیا۔ میں نے اب اس سے ملنا مناسب نہ سمجھا اور واپس چلی آئی۔"

"یہ تم نے بہت بری خبر سنائی۔ خدا اس کو گناہ کے راستہ سے بچائے رکھے۔ ہو سکتا ہے کہ وہ میمن اس کے خاوند کا کوئی دوست ہو۔" کلثوم نے خود کو فریب دیتے ہوئے کہا۔

اس کی سہیلی مسکرائی۔ "دوست چوروں کی طرح دروازہ کھول کر بھاگا نہیں کرتے۔" کلثوم نے اپنے خاوند سے بات کی تو اسے بہت دکھ ہوا۔ وہ کبھی نہیں روتا تھا۔ پر جب کلثوم نے اسے یہ اندوہناک بات بتائی کہ محمودہ نے گناہ کا راستہ اختیار کر لیا ہے۔ تو اس کی آنکھوں میں آنسو آ گئے۔ اس نے اسی وقت تہیہ کر لیا کہ محمودہ ان کے یہاں رہے گی۔ چنانچہ اس نے اپنی بیوی سے کہا: "یہ بڑی خوفناک بات ہے۔ تم ایسا کرو۔ ابھی جاؤ اور محمودہ کو یہاں لے آؤ۔" کلثوم نے بڑے روکھے پن سے کہا: "میں اسے اپنے گھر میں نہیں رکھ سکتی۔"

"کیوں؟" مستقیم کے لہجے میں حیرت تھی۔

"بس میری مرضی میرے گھر میں کیوں رہے ۔۔۔ اس لئے کہ آپ کو اس کی آنکھیں پسند ہیں۔" کلثوم کے بولنے کا انداز بہت زہریلا اور طنزیہ تھا۔

مستقیم کو بہت غصہ آیا۔ مگر پی گیا۔ کلثوم سے بحث کرنا بالکل فضول تھا ایک صرف یہی ہو سکتا تھا کہ وہ کلثوم کو نکال کر محمودہ کو لے آئے ۔۔۔ مگر وہ ایسے اقدام سے متعلق سوچ ہی نہیں سکتا تھا۔ مستقیم کی نیت قطعاً نیک تھی۔ اس کو خود کا احساس تھا دراصل اس نے کسی گندے زاویہ نگاہ سے محمودہ کو دیکھا ہی نہیں ۔۔۔ البتہ اس آنکھیں اس کو واقعی پسند تھیں۔ اتنی کہ وہ بیان نہیں کر سکتا تھا۔

وہ گناہ کا راستہ اختیار کر چکی تھی۔ ابھی اس نے صرف چند قدم اٹھائے تھے۔ اس کو تباہی کے غار سے بچایا جا سکتا تھا ۔۔۔ مستقیم نے کبھی نماز نہیں پڑھی تھی۔ کبھی روزہ نہیں رکھا تھا۔ کبھی خیرات نہیں دی تھی ۔۔۔ خدا نے اس کو کتنا اچھا موقعہ دیا تھا۔ کہ وہ محمودہ کو گناہ کے راستے پر سے گھسیٹ کر لے آئے اور طلاق وغیرہ دلوا کر اس کی کسی اور سے شادی کرا دے۔ مگر وہ یہ ثواب کا کام نہیں کر سکتا تھا اس لئے کہ وہ بیوی کا محکوم تھا۔

بہت دیر تک مستقیم کا ضمیر اس کو سرزنش کرتا رہا۔ ایک دو مرتبہ اس نے کوشش کی کہ اس کی بیوی رضامند ہو جائے۔ مگر جیسا کہ مستقیم کو معلوم تھا ایسی کوشش لاحاصل تھی۔

مستقیم کا خیال تھا کہ اور کچھ نہیں تو کلثوم ضرور محمودہ سے ملنے جائے گی، مگر اس کو ناامیدی ہوئی۔ کلثوم نے اس روز کے بعد محمودہ کا نام تک نہ لیا۔

اب کیا ہو سکتا تھا مستقیم خاموش ہو رہا۔

قریب قریب دو برس گزر گئے۔ ایک دن گھر سے نکل کر مستقیم ایسے ہی تفریحاً فٹ پاتھ پر چہل قدمی کر رہا تھا کہ اس نے قصائیوں کی بلڈنگ کی گراؤنڈ فلور کی کھولی کے باہر تھڑے پر محمودہ کی آنکھوں کی جھلک دیکھی، مستقیم دو قدم

سے نکل گیا تھا۔ فوراً مڑ کر اس نے غور سے دیکھا۔ محمودہ ہی تھی۔ وہ بڑی بڑی آنکھیں۔ وہ ایک بیہودہ دن کے ساتھ جو اس کھولی میں رہتی تھی۔ باتیں کرنے میں مصروف تھی

اس عورت کو سارا ماہم جانتا تھا۔ ادھیڑ عمر کی عورت تھی۔ اس کا کام عیاش مردوں کے لئے جوان لڑکیاں مہیا کرتا تھا۔ اس کی اپنی دو جوان لڑکیاں تھیں۔ جن سے وہ پیشہ کراتی تھی۔ مستقیم نے جب محمودہ کا چہرہ نہایت ہی بیہودہ طور پر میک اپ کیا ہوا دیکھا تو وہ لرز اٹھا۔ زیادہ دیر تک یہ اندوہناک منظر دیکھنے کی تاب اس میں نہیں تھی۔

" وہاں سے فوراً چل دیا۔

گھر پہنچ کر اس نے کلثوم سے اس واقعہ کا ذکر نہ کیا۔ کیوں کہ اس کی اب ضرورت ہی نہیں رہی تھی۔ محمودہ اب مکمل عصمت فروش عورت بن چکی تھی۔ مستقیم کے سامنے جب بھی اس کا بیہودہ اور فحش طور پر میک اپ کیا ہوا چہرہ آتا تو اس کی آنکھوں میں آنسو آجاتے۔ اس کا ضمیر اس سے کہتا "مستقیم جو کچھ تم نے دیکھا ہے۔ اس کے باعث تم ہو۔ کیا ہوا تھا اگر تم اپنی بیوی کی چند روزہ ناراضی اور خفگی برداشت کر لیتے۔ زیادہ سے زیادہ غصہ میں آکر اپنے میکے چلی جاتی۔ مگر محمودہ کی زندگی اس گندگی سے تو بچ جاتی۔ جس میں وہ اس وقت دھنسی ہوئی ہے۔ کیا تمھاری نیت ٹھیک نہیں تھی۔ اگر تم سچائی پر ہوتے اور سچائی پر رہتے تو کلثوم ایک نہ ایک دن اپنے آپ ٹھیک ہو جاتی، تم نے بڑا ظلم کیا ـــ بہت بڑا ظلم کیا!"

مستقیم اب کیا کر سکتا تھا! کچھ بھی نہیں۔ پانی سر سے گزر چکا تھا۔ چڑیاں سارا کھیت چگ گئی تھیں۔ اب کچھ نہیں ہو سکتا تھا۔ مرتے ہوئے مریض کو دم آخر میں

آکسیجن سنگھانا تھا

تھوڑے دن کے بعد بمبئی کی حالت فرقہ وارانہ فسادات کے باعث بڑی خطرناک ہو گئی۔ بٹوارے کے باعث ملک کے طول و عرض میں تباہی اور غارت گری کا بازار گرم تھا۔ لوگ دھڑا دھڑ ہندوستان چھوڑ کر پاکستان جا رہے تھے۔ کلثوم نے مستقیم کو مجبور کیا وہ بھی بمبئی چھوڑ دے۔

چنانچہ پہلا جہاز ملا۔ اس کی سیٹیں بک کرا کے میاں بیوی کراچی پہنچ گئے اور چھوٹا موٹا کاروبار شروع کر دیا۔

ڈھائی برس کے بعد یہ کاروبار ترقی کر گیا، اس لئے مستقیم نے ملازمت کا خیال ترک کر دیا۔ ایک روز شام کو دکان سے اٹھ کر وہ ٹہلتا ٹہلتا صدر جا نکلا جی چاہا کہ ایک پان کھائے۔ پندرہ بیس قدم کے فاصلے پر اسے ایک دکان نظر آئی۔ جس پر کافی بھیڑ تھی۔ آگے بڑھ کر وہ دکان کے پاس پہنچا۔ کیا دیکھتا ہے کہ محمودہ بیٹھی پان لگا رہی ہے جلے ہوئے چہرے پر اسی قسم کا فحش میک اپ ہے لوگ اس سے گندے گندے مذاق کر رہے ہیں اور وہ ہنس رہی ہے۔ مستقیم کے ہوش و حواس غائب ہو گئے۔ قریب تھا کہ وہاں سے بھاگ جائے کہ محمودہ نے اسے پکارا ادھر آؤ دولہا میاں۔ تمہیں ایک فرسٹ کلاس پان کھلائیں۔ ہم تمہاری شادی میں شریک تھے۔

مستقیم بالکل پتھرا گیا۔

ختم شد